هوالطيف

# اسلامي مجلس مذاكرهٔ علميه كلكته

نمبر ۱

اين تحريري است بعبارت اُردو

بتلخيص مضامين رسالهٔ اثبات جواز و استحباب عمل مولد شريف مصنفهٔ

عاليجناب مولوي محمد وجيه صاحب

نگاشتهٔ

## جناب مولوى ابوالقاسم عبد الحكيم صاحب

و برخوانده

بدومين و سومين ماهانه جلسات سال اول مجلس مذكور الفوق

حسب انعقاد يافتهٔ ۲۳ شهر ذي القعدة الحرام

و ۲۷ شهر ذي الحجة الحرام سنه ۱۲۷۹ هجري قدسي

بخانهٔ

## جناب مولوي عبد اللطيف خان بهادر

از طرف مجلس ممدوح

بمطبع بپتسٹ مشن پريس واقع دارالامارت كلكته بقالب طبع درآمد

۱۲۸۲ هجري قدسي

هو اللطيف

# اسلامي مجلس مذاکرهٔ علميه کلکته

نمبر ١

اين تحريري است بعبارت اُردو

بتلخيص مضامين رسالهٔ اثبات جواز و استحباب عمل مولد شريف مصنفهٔ

عاليجناب مولوي محمد وجيه صاحب

نگاشتهٔ

جناب مولوی ابو القاسم عبد الحکيم صاحب

و بر خوانده

بدوميں و سوميں ماهانه جلسات سال اول مجلس مذکور الفوق

حسن انعقاد يافتهٔ ٢٣ شهر ذي القعدة الحرام

و ٢٧ شهر ذي الحجة الحرام سنه ١٢٧٩ هجري قدسي

بخانهٔ

جناب مولوي عبد اللطيف خان بهادر

از طرف مجلس ممدوح

بمطبع بپتسٹ مشن پريس واقع دار الامارت کلکته بقالب طبع درآمد

١٢٨٢ هجري قدسي

٢٠٤٠٩

# پیٹرن

یعنی

حامی و مربی مجلس

## جناب معلی القاب آنربل سیسل بیڈن صاحب بہادر

نواب لفٹننٹ گورنر بنگالہ

---

## صدر مجلس و صدر کمیٹی انتظامی

عالیجناب مولوی محمد وجیہ صاحب

---

## نائبان صدر

عالیجناب قاضی عبد الباری صاحب

عالیجناب مولوی حافظ حبیب احمد صاحب

---

## ممبران کمیٹی انتظامی

جناب منشی امیر علی خان بہادر

جناب مولوی سید اعظم الدین حسن خان بہادر

جناب مولوی عباس علی خان صاحب

جناب منشی حبیب الحسن صاحب

جناب لسان السلطان محمود الدولہ منشی صفدر علی خان بہادر

جناب ناخدا حسن ابراهیم بن جوهر صاحب

جناب مولوی محمد عبد الرؤف صاحب

جناب مولوی دلیل الدین احمد خان بہادر

جناب مولوی ابو القاسم عبد الحکیم صاحب

جناب مولوی عبد الحق صاحب

---

## سکریٹری مجلس و ممبر و سکریٹری کمیٹی انتظامی

جناب مولوی عبد اللطیف خان بہادر

*

بســـــــــم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي جعلنا في امة خاتم المرسلين* وجعله شافعا لنا يوم الدين* و شرّف علماءنا بانواع الفضائل والتبجيل* حتى اجرى على لسان رسوله الجليل النبيل* علماء امتي كانبياء بني اسرائيل* فاشكروا على آلائه الوافرة وافضاله الباهرة بالشكر الجميل* وسبّحوا بحمده في البكور والاصيل* والصلواة والسلام على من هو الباعث لتشريفنا بهذه المكارم دون غيرنا* والدافع عنا كلّ ضُرِّنَا وضيرنا* والرافع عنا كلّ شرِّنا وطيرنا* وعلى آله واصحابه شموس الهداية والايقان* وبدور الفضائل والعرفان*

بعد اسكے حضرات حاضرين برتر تمكين ايدهم الله بالايد المتين كي خدمات عاليه مين گذارش يهه هى كه جلسهٔ ماضيه مين جو ١٢ شهر شوال المكرم سنه ١٢٧٩ ھ ٢ ماه اپريل سنه ١٨٦٣ ع كو حسن انعقاد پا يا تها اور جسكے انعقاد سے حضرت گرامي منزلت باني جلسه كي غرض اصلي يهي دو باتين تهين ايک بيان كرنا فوائد و منافع بنا ايك مجالس مذاكرهٔ علميه كا طبقه عليه اسلاميه مين جسكے جلسے هر قمري مهينے مين ايكبار منعقد هوا كرين مگر بعوارض اور دوسرا پڑها جانا رساله جواز و استحباب عمل مولد شريف كا جسكو جناب مستغني عن المحامد و الالقاب صدر العلما بدر الفقها امام المحدّثين همام المفسّرين مالك اصول الفقه و الاحكام نعمان هذا العصر و الايام رئيس المدرسين مفيض الطالبين حضرت مولانا واستادنا المستغني عن ذكر اسمه الشريف بعد بيان رسمه المنيف†

---

† عاليجناب مولوي محمد وجيه صاحب مدرس اول عربي بهرهٔ مدرسه عاليه كلكته

ادام الله ظلال عواطفه علی رؤسنا نے زبان فارسي مين تصنيف فرماياهی ۰ چنانچه يوم انجام غرض اول کے بسبب رات زائد آ جانے کے اس رساله متبرکه سے صرف تبرکا چند اوراق ابتدائي مشتمل بر مبادي رساله پڑھے گئے اورقرأت ما بقي اس جلسے پر موقوف رهي بعد اوسکے حضرت مولانا محتشم اليه نے اس خاکسار کو ارشاد فرمايا که چونکه اکثر مضامين اوسکے متعلق بجواب لفظي ادلۂ مزعومۂ مخالفين هين جو صرف واسطے تشفي تام اور دفع خدشات و اوهام طلبه علوم مرقوم هو ئے هين اور جنکا اس مجلس عالي مين پڑھا جانا محض تضييع وقت سامعين هی اسواسطے مناسب يهه هی که تو اون مضامين کو اس رسالے سے الگ کر اور بعد اس انتخاب کے اوسکو بزبان اردو ترجمه کر ڈال کيونکه اسکي فارسي عبارت بهي خالي از دقت واشکال نهين هی اور اکثر مسائل علوم دينيه کے مذاکره مين تعميم کا لحاظ رکهنا بهت ضرور هی پس خاکسار نے اس فرمان واجب الاذعان کا بجا لانا اپنے ذمے واجب و لازم سمجها ۰

## اب اصل مطلب کي گذارش کيجاتي هی

جانا چاهئے که انعقاد مجالس عاليه ميلاد برکت وسعادت بنياد حضرت خيرالعباد صلی الله عليه وسلم الی يوم التناد جسطرحپر که سنه ۶۰۰ هجري سے رواج پاکر آجتک بفضل خدا ساتهه رونق تمام کے جاري هی ( اور انشاءالله تعالی تا قيام قيامت قائم و باقي رهيگا ) آنحضرت صلی الله عليه و سلم کے زمانے اور اگلے تين قرنون مين اس وضع خاص پر جاري نتها بلکه صرف اسي قدر مروج تها که کوئي عالم کسي وقت جب اوسکا جي چاهتا يا جب لوگ اوس سے پوچهتے کچهه احوال برکت و سعادت اشتمال ميلاد شريف اور دوسرے حالات عظمت وميمنت آيات حضرت از اول تا آخر کچهه سناتا يا کوئي واعظ اثناے وعظ مين دوسري تقريرون کے ضمن مين مجملا يا مفصلا بر حسب مناسب وقت کچهه بيان کرتا يا کوئي مدرس پڑهاتے وقت کسي مقام کي تقريب يا کسي

کلام کی مناسبت سے کچھہ ارشاد کرتا اور سامعین بتوجہ خاطر اور حضور باطن و ظاہر
اوسے سنتے اور اپنے ایمان میں رونق و تازگی بخشتے اور پھر بشوق تمام اور ذوق
مالاکلام اونہیں مضامین کا باہم مذاکرہ کیا کرتے اور بعضے بخوف ذہول و نسیان اون
مضمونوں کو لکھہ لیتے اور وہ نوشتہ دوسروں کو پڑھکر سناتے اور اسکی وجہ یہہ تھی
کہ اوس زمان برکت و سعادت توامان میں بسبب قرب و نزدیکی زمان نبوت و رسالت
اور ترقی ارشاد و ہدایت تذکرۂ احوال سعادت اشتمال سرور کائنات ہر وقت زبان زد
خواص و عوام تھا بلکہ سواے اس قسم ذکر سرا سر خیر کے اور امور کے چرچے بہت
کم تھے ہر ادنی اور اعلی ابتدا سے انتہا تک جملہ احوال جزئی و کلی یعنی آپکا
تولد فرمانا اور اوس وقت خوارق و غرائب کا ظاہر ہونا اور پھر دائیوں اور مرضعات
کے سپرد اور اونکے گھر سیکڑون عجائب و غرائب کا ظاہر ہونا اور پھر بعد انفطام یعنی
دودہ بڑھانے کے ایام طفولیت سے اوان شباب تلک پہنچنا اور اس اثنا میں ہزارون
واقعات عجیبہ اور معاملات غریبہ کا دکھانا اور لاکھون آثار و علامات نبوت اور شواہد
و بُرہانات رسالت کا آپکے ہر ہر قول و فعل سے برأی العین مشاہدہ میں آنا اور
کاہنون اور راہبون کا آپکی ولادت کی خبر دینا اور آپکی نبوت و رسالت کی بشارت
سنانا اور اس اثنا میں کچھہ مختصر تجارت کرنا اور درضمن اوسکے بعض مقامات
متبرکہ کو اپنے قدوم مفاخرت لزوم سے مشرف فرمانا پھر بعد استکمال بجمیع کمالات
بشری طلوع شمس رسالت یعنی آپکا مبعوث برسالت ہونا اور اوسوقت کرورون خوارق
و معجزات کا ظاہر ہونا اور اسی اثنا میں اوج معراج پر بلند گرائی فرمانا پھر
مکۂ معظمہ سے مدینۂ مطیبہ میں ہجرت فرمانا اور واسطے اعلاے اعلام اسلام کے
کفار لئام سے لڑنا جہاد کرنا آپکا مظفر و منصور ہونا کافرون کا مخذول و مقہور ہونا
تا بوفات حسرت آیات علی وجہ الکمال جانتا تھا اور بفرط محبت اور غلبۂ شوق
ہر وقت یہی تذکرہ اونمیں شائع اور جاری اور ہر آن انہیں امور کا خیال اونکے دلون

میں ساري رها کرتا پهر ایسے زمانے میں باین وضع خاص مجالس ذکر میلاد برکت بنیاد کے منعقد کرنے کي کونسي ضرورت تهي کیونکه وهان تو کوئي مجلس و مجمع اس ذکر سرا سر برکت سے خالي نتها لیکن بعد اسکے جب رفته رفته بسبب بُعد زمان رسالت بانواع و جوهات هر طرحکا فتور و خمول لوگونکے دلون میں راه پاتا گیا اور وه جوش و خروش امور دینیه میں کم هوتا گیا بلکه دن بدن سستي آتي گئي اور همت لوگون کي دنیا طلبي میں مصروف اور مقصور هوتي گئي یهان تک که علما بهي ( جنکو سوا ے اشاعت اور ترویج علوم اور پڑهنے پڑهانے کے اور کسي دوسرے کام سے سرو کار نرهتا تها ) تحصیل معاش اور حبّ جاه میں پهنستے گئے اوسوقت اکثر علماے عظام اور فضلاے کرام نے بنظر ابقاے علوم تصنیف و تالیف کي طرف توجه فرمایا اور کتابیں فقه و اصول و حدیث و تفسیر و شمائل و سیر حضرت بشیر و نذیر صلی الله علیه فی البکور و الظهیر و فتوح و تواریخ کي تصنیف و تالیف کرنے لگے خلاصه یهه که وه جتنے علوم و فنون که اوائل زمانے میں مخازن حافظه اور معادن قلوب میں مستحفظ اور مستحضر رها کرتے تهے اب بالکل دفاتر قراطیس اور جرائد اوراق میں آ گئے پهر اوسوقت یهه کیفیت هو گئي که ایک تو لوگون کو خود هي امور دینیه میں مداهنت اور مسامحت آتي گئي تهي اور همه تن سبهون کي همت امور معاشیه کي طرف مقصور هوچکي تهي تسپر یهه بهروسا اور اِتّکا هوگیا که اب تو سارے علوم کتابون میں منضبط هو گئے اب هم جب چاهینگے بے تکلف دیکهه لینگے یا اگر خود دیکهنے کي قدرت نهوگي تو کسي دوسرے سے پڑهوا کر سن لینگے مگر اسکي توفیق تو جتني هوتي هی سو خود هر شخص اپنے حال پر قیاس کرلےسکتا هی که شاید باستثناے معدودے چند کسي کو اتني بهي توفیق نهوتي هوگي که اور سب علوم و فنون تو بالاے طاق رهے افضل الکتب که عبارت کتاب الله اور قرآن شریف سے هی سالانه ایک باربهي کهولتے هون پهر اور

کتابون کا حال اسي سے سمجھا چاهئے غرض رفته رفته جن دنون علوم کي وہ کیفیت اور لوگون کي یهه حالت هوگئي اور اکثر لوگون کو حالات برکت و سعادت آیات سرور کائنات سے بالکل ناواقفیت محض هوتي گئي اور اِس وجه سے اکثرون کے اعتقاد و محبت مین بهي جسمین همیشه اون حالات برکت سمات اور معجزات صداقت آیات کے سننے سے ترقي اور تازگي هوتي جاتي تهي ضعف و فتور آتا گیا اور شوق و ذوق مین نقصان آ گیا * اور ظاهر هی که تقویت ایمان موقوف اوپر تصدیق تام رسالت کے هی اور یهي تصدیق رسالت اصل الاصول سارے ایمان کي هی اور باقي بالکل ارکان اسي اصل پر متفرع هین کیونکه توحید باری تعالي اور تصدیق کتاب الله اور وجود ملائک اور تصدیق انبیا یهه ساري باتین رسول مقبول صلی الله علیه و سلم کي هدایت سے معلوم هوتي گئین پهر اگر ( عیاذاً بالله ) آپهي کي تصدیق مین کچهه فتور و تزلزل هو تو یهه ساري تصدیقین متزلزل هو گئین پهر تو ایمان کا حال معلوم تو اب استحکام تصدیق رسالت سب پر مقدّم ٹهہرا کیونکه جڑ کي مضبوطي سب سے پہلے چاهئے اور استحکام تصدیق رسالت بظاهر عقول عامّهٔ ظاهر بین کے نزدیک دریافت خوارق و معجزات پر موقوف هی خصوصًا وہ خوارق عادات جو عین وقت ولادت شریف اور ایام رضاعت اور اوان طفولیت مین ظاهر هوتے گئے جس وقت نه تصنع اور بناوٹ کا گمان هو سکتا تها اور نه ریا اور دکهاوے کا خیال آسکتا نه سحر و جادو کے توهم کي گنجایش تهي اور نه طلسم و شعبدے کے تخیل کي سمائی اور ان باتون کا علم و وقوف بدون اِسکے که همیشه مجامع عامه اور مجالس عالیه مین اسکا چرچا اور مذاکرہ هواکرے هرگز ممکن نتها اِسلئے اوس زمانے کے علمانے یعني جس زمانے مین یهه ضعف و فتور اسلام شروع هوگیا اور دن بدن لوگون کي همتین امور دینیه سے مقصر هوتي گئین ضروریات دین سے یهه سمجها که به تخصیص احوال میمنت اشتمال میلاد برکت و سعادت بنیاد سرور کائنات باشتمال خوارق عادات و غرائب حالات وقت ولادت اور ایام رضاعت اور

زمان طفولیت جو متعدد و مختلف کتب حدیث اور شمائل وسیر مین مذکور هین ایک جگهه مجتمع کرکے ایک رساله مختصر ترتیب دیاجاے اور اوسکو باوقات مخصوصه مجامع عامّه اورمجالس عالیه مین پڑهکر سبهون کو سنایا جاوے تاکه همیشه اوسکے سننے سے اعتقاد و محبت سرور کائنات کي دلون مین مرتکز هوتي جاے اور بدلے ضعف و فتور کے دن بدن ترقي و افزایش ایمان هووے اب چونکه اس جگهه اعتقاد اور محبت دونون مذکور هوئے اسلئے جان لیا چاهئے که محبت آنحضرت صلعم جمله مفروضات دین مین داخل هی فرمایا آنحضرت صلی الله علیه و سلم نے لایومن احدکم حتی اکون احبّ الیه من والده وولده والناس اجمعین حاصل معنی اس حدیث شریف کا یهه هی که کوئي تم مین سے مومن کامل نهوگا جبتلک مجهے اپنے باپ اور بیٹے اور سب لوگون سے بڑهکر دوست اور محبوب نرکهیگا اور یهه بهي فرمایا سرور کائنات نے من احبّني کان معی فی الجنة جو دوست اور محبوب رکهیگا مجهکو هوگا ساتهه میرے جنت مین * پس اب ان بیانون سے جو اوپر مذکور هوئے بخوبي ثابت هوا که اصل مولد شریف جو عبارت هی ذکر احوال میلاد برکت و سعادت بنیاد سرور کائنات اور اوسکے متعلقات سے جسکي کچهه تفصیل اوپر گذر چکي زمان سعادت نشان آنحضرت صلی الله علیه وسلم اور بعد آپکے هر قرن اور هر طبقه مین قرون سابقه اور طبقات لاحقه کے موجود تهي اور پائي گئي هی چنانچه کتب احادیث اور شمائل اور سیرکے دیکهنے والون پر بخوبي واضح و آشکار هی مگر باین وضع مخصوص جیسا اندنون یعنی چهه سو برس سے جاري هی البته قبل اسکے نتها اسواسطے لوگ اوسکو بدعت کہتے هین اور صرف باین معنے که یهه وضع خاص آنحضرت صلی الله علیه و سلم کے زمانے مین نتهي اس وضع خاص کو بدعت کہنا کچهه مضایقه بهي نهین کیونکه بدعت بمعنے حادث اور نو پیدا کے هی یعنے جو چیز آگے نتهي سو البته یهه وضع خاص بهي بوجوه مخصوص حادث

اور نو پیدا ھی تراویح کي نماز کا بھي بعینه یہي حال ھی کہ اوسکي اصل بھي
آنحضرت صلی الله علیه و سلم کے زمانے مین پائي گئي ھی مگر باین وضع خاص
اور اس اهتمام و التزام کے ساتھہ جیسا اب جاري ھی کہ ھر سال رمضان شریف
کے مہینے مین ابتدا سے لے انتہا تک تمام مسجدون مین نماز تراویح کا پڑھنا اور
اوسکے اهتمام و انتظام مین سر گرم رهنا اس قدر جاري اور شایع ھی کہ اب یہہ بھي
منجملہ ضروریات دین کے ھو گیا ھی یہہ باتین آنحضرت صلی الله علیه و سلم کے
زمانے مین نتھین بلکہ بعد آپکے خلفاے راشدین کي عہد خلافت مین رواج پائین
اور اسي واسطے حضرت امیرالمومنین عمر بن الخطاب رضی الله عنه نے اسکي
نسبت بمحل ستایش فرمایا ھی نِعْمَتِ البدعة پس اس عمل مولد شریف کي
نسبت بھي بعینہ وھي تعریف نِعْمَتِ البدعة صادق آتي ھی مگر اب اس زمانے
مین بعض مخالفان منہج سداد اور مدعیان کم سواد بوسوسهٔ شیطاني اور به نیت
اظہار همه داني خود بھي اس عموم بدعت کو بدعت سیّئه سمجھہ بیٹھے ھین اور
دوسرے بے سوادون کو بھي وھي الٹي سمجھہ سمجھانے مین لاکھون طرحکي الٹ
پھیرکر رہے ھین بلکہ اکثر بمقابلهٔ طلبهٔ علوم اور کبھي کسي عالم کے مقابلے مین بھي اپني
کج فہمي کي راست نمائي مین سیکڑون طرحکي کج بحثیان اور ھزارون طرحکي کج
ادائیان کرتے ھین چنانچہ اکثر عوام بے سواد اور طلبهٔ علوم کم استعداد کے دلون مین
شکوک و شبہات بھي پڑنے لگے اسلئے اب اس مسئلہ خاص کي تحقیق علماے دین
پر واجب بلکہ فرض ھو گئي اب اس مقام مین سب سے پہلے بدعت کے معنے اور
اوسکي اقسام اور ھر قسم کي تعریف بزبان ایجاز بیان کردینا ضرور ھی پس جانا چاھئے کہ
شرعاً بدعت اوسي کام کو کہتے ھین جو بعد آنحضرت صلے الله علیه وسلم کے حادث ھوا ھو اور
آپکي عہد رسالت مین اوسکا وجود نہو اور اوسکي قسمین پانچ ھین - ۱ بدعت واجبه
۲ بدعت مندوبه ۳ بدعت محرمه ۴ بدعت مکروهه ۵ بدعت مباح بدعت واجبه

اوس امر حادث اور نو پیدا کو کہتے ھین جو قواعد ایجاب کے تحت مین داخل
ھو یعنے احداث اور نو پیدا کرنا اوسکا کسي امر واجب العمل کے استحصال یا اوسکي
تکمیل و استحکام کي نیت سے عمل مین آیا ھو مثلا اعجام یعنے غیر اھل عرب پر
تحصیل اون علوم عربیہ کي جسکا پڑھنا واسطے سمجھنے معنے قرآن و حدیث کے ضرور
ھو یعنے فہم معانی قرآن و حدیث اون علوم کے سیکھنے پر موقوف ھو اور وہ یہي چند
علوم ھین صرف و نحو و معاني و بیان و لغت و علم جرح و تعدیل
وعلم تمئیز حدیث صحیح وسقیم کہ بدون ان علوم کے سیکھنے کے معاني ومطالب قرآن و
حدیث کا سمجھنا خارج از امکان ھی پس اگرچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم
کے زمانے مین بسبب شائع نہونے اسلام کے غیر ممالک عرب مین ان علوم کي
تحصیل کي ضرورت اور رواج نتھا اور آپکے بعد اسکے حادث ھونے کي جہت سے یہہ
بھي بدعت ھی مگر بسبب موقوف علیہ ھونے ایک امر واجب یعنے فہم
معاني قرآن و حدیث کے یہہ بدعت واجب ٹھہری تدوین کتب فقہ و اصول اور
ردّ اقوال قدریہ و جبریہ و مجسّمہ و غیرہ بھي ( کہ عبارت تدوین علم کلام سے ھی )
اسي قسم مین داخل ھی - اور بدعت مندوبہ اوسے کہتے ھین جو قواعد نَدْب یعنے
استحباب کے تحت مین داخل ھو جیسا بنانا رباط یعنے مسافرخانے اور مدرسون کا اور
ھر ایسي نیکي اور نیکوئي کي بنا ڈالني جو اوائل اسلام مین نتھي اور اسي قسم مین
داخل ھی نماز تراویح اور گفتگو کرني اوپر مسائل دقیقۂ علم تصوف کے اور انھین اقسام کو
بدعت حسنہ بھي کہتے ھین اور بدعت محرمہ وہ بدعت ھی جو مخالف کتاب
و سنت ھو جیسے مذاھب قدریہ اور جبریہ اور مجسمہ اور معتزلہ کے ھین اور اسي کو
بدعت سیّئہ اور بدعت ضالّہ بھي کہتے ھین اور بدعت مکروھہ وہ ھی جو قواعد مکروھہ
کے تحت مین داخل ھو جیسا نقش و نگار کرنا مساجد و مصاحف کا بقول بعض
اور بدعت مباح وہ بدعت ھی جو قواعد مباح کے تحت مین داخل ھو جیسے کھانے

پہننے مین تکلف کرنا یعنی اطعمۂ لذیذۂ پر تکلف کا کہانا اور اقمشۂ نفیسۂ پر تجمل کا پہننا بشرطیکہ یہہ دونون از قسم حرام نہون یعنی بغرض تلذذ و تکلف کے کوئي حرام چیز نکہالیوے اور بغرض تشین وتجمل اور تفاخر وتبختر کے حریر و اطلس پہن نلیوے [اب اس مقام پر اسے بہي یاد رکہا چاہئے که جو امر آنحضرت صلعم کے زمانے مین نتہا اور خلفاے راشدین نے اوسے کیا ہو اگرچه باین معنی که آنحضرت صلعم کے زمانے مین نتہا البته بدعت هی مگر درحقیقت وه از قسم سنت هی کیونکه آنحضرت صلی الله علیه وسلم نے فرمایا هی علیکم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدین یعني واجب هی تمپر لازم پکڑنا همارے سنت کا اور همارے خلفاء راشدین کي سنت کا] پس اب جانا چاهئے که یہه عمل مولد شریف بہي اگرچه بسبب نہونے زمان برکت وسعادت نشان مین آنحضرت سرور کائنات صلعم کے بدعت هی مگر بسبب داخل رهنے اوسکے قواعد ندب واستحباب کے تحت مین بدعت مندوبه اور حسنه هی اور اسي طرح قیام وقت ذکر ولادت آنحضرت خیرالانام علیه الصلواة والسلام بہي اگرچه بدعت هی پر بدعت مندوبه و مستحسنه اور اب تو گویا اسکے استحباب و استحسان پر اجماع هو چکا هی کیونکه عرصۂ زائد چهه سی برس سے ایک جم غفیر اور جماعۂ کثیر علماے عظام اور فقہاے کرام اس عمل مولد شریف اور قیام وقت ذکر میلاد منیف کے استحسان و استحباب پر اتفاق کرتے چلے آئے هین پس اب اس زمانے مین تو بنظر اس اجماع کے اس عمل شریف کي بجا آوري کو واجب سمجہا چاهئے کیونکه اتباع اور پیروي جمہور علما کي واجب هی اور ترک کرنا اوسکا حرام اور بعض لوگون کا خلاف کرنا (اگر پایا بہي جاوے) مانع انعقاد اجماع نہین هی کیونکه هدایه اور کفایه اور تلویح و غیره کتب فقه و اصول مین لکہا هی که جس امر پر جمہور یعنی اکثر کا اجماع اور اتفاق هو اوسمین بعض کي مخالفت کا اعتبار نہین هی اور مشکواة کے باب الاعتصام مین لکہا هی که فرمایا آنحضرت صلعم نے ابن عمر رضی الله عنه کو اتبعوا السواد الاعظم فانه من شَذَّ شُذَّ فی النار یعنی پیروي

کرو تم سواد اعظم یعنے اکثر لوگونکي اور جو شخص تنہا پڑا جماعت سے اور الگ ھوا انسے گرا دوزخ کي آگ مین • اور اوسي باب مین ھی کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے علیکم بالجماعة والعامة لازم پکڑو تم جماعت کو اور اکثر کو • یہہ بھي اشارہ اسي طرف ھی کہ اتباع اور پیروي اکثرو جمہور کي کرني چاھئے کیونکہ اتفاق کل علما کا سب احکام مین نہایت متعسر بلکہ ناممکن ھی اور اوسي مین لکھا ھی کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے من فارق الجماعة شبرا فقد خلع ربقة الاسلام عن عنقه جو کوئي الگ ھوا جماعت سے بقدر ایک بالشت کے اوسنے نکالڈالا ڈوري اسلام کي اپني گردن سے • یعنے ( العیاذ باللہ ) قیداسلام سے نکل گیا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے ان اللہ لایجمع امتي علی ضلالة و ید اللہ علی الجماعة و من شذّ شُذّ فی النار خداوند تعالی اکٹھا نہین کرتا ھی میري امت کو ضلالت اور گمراھي پر اور اللہ تعالی کی قدرت اور احسان کا ھاتھہ جماعت پر ھی پھر جو شخص الگ ھوا جماعت سے گرا دوزخ کي آگ مین * اب اس حدیث سے ثابت ھوا کہ اللہ تعالی اھل حق کي نصرت و حفاظت فرماتا ھی اور حقیقت یہہ ھی کہ اجماع جمہور علماے معتمد اور فقہاے مستند ایک رکن ھی ارکان اربعہ شرعیہ سے [ یہان مجملا جان لیا چاھئے کہ ارکان شرع چار ھین کتاب[۱] و سنت[۲] و اجماع[۳] امت اور قیاس[۴] مراد کتاب سے قران مجید ھی اور سنت حدیث شریف سے عبارت ھی اور اجماع امت یہي اتفاق جمہور علما ھی جسکا ذکر ھو رھا ھی اور قیاس کے معنے یہہ ھین کہ جب حکم کسي مسئلۂ شرعي کا ان تینون رکن مین جنکو اصول دین کہتے ھین نملے اوسوقت کوئي عالم جسکو رتبہ اجتہاد کا حاصل ھو ( کہ وہ رتبہ بہت ھي بلند اور عالي ھی اور شرح اوسکي خالي ازطوالت نہین ) اپني راے اور قیاس کو دخل دیکر برعایت اونہین اصول ثلثہ کے ایک حکم اوسکا نکالے اور اس رکن سوم یعنے اجماع امت پر بہت بڑے بڑے امور دینیہ کا مدار ھی جنکی تفاصیل سے کتب فقہ واصول مملوھین ] اب اون مخالفان گمراہ کے بعض

استدلال کي حقيقت بهي سن ليا چاهئے ايک دليل اونکي اصل عمل مولد شريف کے ابطال مين يهه هي که فرمايا رسول الله صلي الله عليه وسلم نے من احدث في امرنا هذا ماليس منه فهو رد • شرح دهلوي مين اس حديث کے معنے يون لکهے هين که جس کسي نے حادث اور نوپيدا کيا همارے دين روشن و هويدا مين ايسي چيز کو جو اوس دين سے نهو يعنے ايسي ايک چيز کو احداث کرے جو صراحةً مخالف قرآن وحديث هو پس وه چيز يا وه شخص باطل اور مردود هي * اب اسي ايک دليل سے ان مخالفين کي رسائي کو سمجها چاهئے که يهه کيونکر اس دليل مخالف کو اس مسئلۀ موافق پر منطبق کيا چاهتے هين کهان مخالفت حديث و قرآن اور کهان ذکر ميلاد بابرکت بنياد حضرت خاتم پيغمبران صلي الله عليه وسلم بهلا يهان مخالفت کا کيا ذکر يهه تو عين موافق بلکه مقوي ومويد تصديق کتاب و سنت هي جيسا اوپر کي تقريرون مين گذر چکا پس اسي پر دوسري دليلون کو بهي قياس کيا چاهئے • باقي رها مسئلۀ قيام وقت ذکر ميلاد حضرت خيرالانام صلي الله عليه و سلم الى يوم القيام اسکے ابطال مين مخالفين نے برا زور مارا هي اور عوام بےسواد اور طلبۀ کم استعداد کے دلون مين برے برے شکوک و شبهات ڈالے هين اور اپنے حوصله اور رسائي کے مطابق برے برے ادلۀ قويه جسکو اپني دانست مين لاحل اور لاجواب سمجهتے هين ايراد کئے هين اسلئے اوسکي نسبت کچهه تطويل کلام بذکر مذاهب واقوال علماء عظام اور فقهاء کرام مناسب مقام معلوم هوتا هي •

جاننا چاهئے که اِستحسان و اِستحباب قيام وقت ذکر ميلاد حضرت خيرالانام عليه الصلوة و السلام جو بقول علماء عظام اور فقهاء کرام کے ثابت اور متحقق هي ابتنا اوسکا اوپر جواز حضور سرور کائنات صلي الله عليه و سلم کے اوس وقت خاص مين هي اور بهنسبت اس جواز کے علماے کبار کا يهه عقيده هي که حضور آپکا قبر شريف کے ماسوا اور کسي موضع مين خواه بحصول قرب و نزديکي و رفع حجاب و دوري بطي الارض يعنے سمت جانے زمين کے يا کسي دوسري وجه سے ممکن هي اور تفصيل و تعئين

اسکي مشيت ايزدی پر موقوف يعنے جسوقت جسطرح خداوند تعالی کو منظور هو کسي ايک مقام يا مجلس کو آپکے حضور برکت و سعادت معمور سے مشرف و ممتاز فرماوے مگر جتنے وجوہ و طرق کہ ممکن الوقوع هين اور اونکے شواهد بهي موجود انهين چار قسمون مين منحصر هين ‌•

اول — شهود روح مع الجسد مگر نہ بجسد مکدر عنصري بلکہ بجسم مطهر انوري کہ بسبب غايت لطافت ونورانيت هرفرد بشرکي بصارت و بينائي اوسکے ادراک سے محض عاري و قاصر هی صرف وهي لوگ جنکے حال پرعنايت خاص مبذول هو اور جنکو اپنے جمال منور کے مشاهدہ سے مشرف و مسعود فرمانا منظور ديکهہ ليتے هين مثل اجسام ملائک عظام نہ بسبب لطافت و نورانيت کے هر شخص کي بصارت اوسکو کب ديکهہ سکتي هی چنانچہ حضرت جبرئيل عليہ السلام آنحضرت صلی اللہ عليہ و سلم کي مجلس شريف مين اکثر تشريف لاتے تهے پهر کبهي توسب اهالي مجلس اونکے جمال باکمال کو ديکهہ ليتے اور کسي وقت کوئي بهي نديکهتا اور کبهي بعض ديکهتے اور بعض محروم رهجاتے جيسا کتب احاديث مين مفصلاً مذکور هی ‌•

• آنرا بچشم پاک توان ديد همچو ماہ • هر ديدہ جاے طلعت آن نور پارہ نيست •

اور آپکے جسم مبارک کي لطافت تو خود حالت حيات مين بهي ظاهر تهي کہ آپکا سايہ نتها پهر اسکي وجہ بجز لطافت کے اور کيا تهي اب غور کيا چاهئے کہ هرگاہ اس نشات دنيوي مين نہ محل ظلمت وکدورت اور مقام نجاست و کثافت هی آپ کے جسم عنصري کو جو عموماً اجزاء ارضيہ سے مرکب هی اس قدر لطافت و نظافت حاصل تهي پهر جب آپنے اس جسم عنصري مکدر کو چهوڑ کر بجسم نوراني لطيف اوس عالم نظيف مين انتقال فرمايا هو اوسوقت وہ جسم مطهر کتنا اصفی و الطف اور کسقدر اجلی وانظف هوا هوگا يہہ کہا جا سکتا هی کہ وہ جسم نوراني اجسام ملائک عظام سے بهي بمدارج الطف و انظف اور انور و ابهر هوگا ‌•

**دوم** — شہود روح مجرد جیسا اکثر آنحضرت صلی الله علیه و سلم کو خواب میں واقع ہوتا تھا یعنی آپ عالم رویا یعنی خواب میں بروح مجرد تمام عالم ملکوت میں تعروج اور تفرج فرماتے اور کبھی بہشت کی اور کبھی کسی اور مقام کی سیر کرتے تھے چنانچہ کتب احادیث میں سیکڑوں روایتیں مصرح ہیں اور خواب انبیا باتفاق علما در حکم وحی ہی اسمیں کچھہ کسی طرحکے شک وشبہہ کو دخل نہیں پھر خواب میں بجز شہود بروح مجرد اورکوئی احتمال ہی نہیں ؛ اور یہہ شہود بروح مجرد بحالت خواب اگرچہ دوسرون کے حق میں بھی متصور ہی مگر آپ کے حق میں متیقن ہی اور دوسرون کی نسبت یہہ بھی محتمل ہی کہ اوہام و خیالات نفسانی و تخیلات و تسویلات شیطانی جسکو اضغاث الاحلام اور خواب پریشان بھی کہتے ہیں موجب اس شہود کا ہوا ہو •

**سوم** — شہود بمثال آنحضرت صلی الله علیه و سلم اور اس تیسری صورت کی تفہیم و تفہم اگرچہ عقول عامہ کی رسائی سے برتر و اعلی ہی پر بالاجمال اسقدر سمجھہ لیا چاہئے کہ مثال آنحضرت صلعم عکس ذات شریف اور پرتو نور انور ہی نہ مثل عکس کسی چیز کے جو آئینہ میں منعکس ہوتا ہی کیونکہ وہ عکس صورت صوری اور ظاہری کا ہی اور نہ مانند پرتو چراغ یا شمس و قمر کے جو در و دیوار پر پڑتا ہی کہ وہ بھی سایہ صوری جسم نورانی ہی بلکہ مثال آنحضرت صلی الله علیه و سلم عکس صورت معنوی اور حقیقی ہی اور پرتو نور باطنی و تحقیقی کہ نہ اوسکو عین کہہ سکتے ہیں اور نہ غیر •

عقل اینجارہ ندارد و ہم نیز • چشم بکشا لب فرو بند ای عزیز •

مشکواة شریف میں مرقوم ہی قال رسول الله صلی الله علیه و سلم ان العبد اذا وضع في قبره و تولی عنه اصحابه و انه لیسمع قرع نعالهم اتاه ملکان فیقعدانه فیقولان ما کنت تقول في هذا الرجل ای لمحمد صلی الله علیه و سلم الی اخر

الحديث معنے اس حدیث کے یہہ ہیں کہ فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نے
کہ بندہ جب رکھا جاتا ہی اپنی قبر میں اور اوسکے یار وہان سے منہہ پھیر کر لوٹتے
ہین اور وہ اونکی جوتیون کي آهت سنتا هی اوسوقت دو فرشتے اوسکے پاس آتے ہین
اور اوسے بٹھاتے ہین پھر پوچھتے ہین کیا کہتا هی تو حق مین اس مرد کے یعنے
محمد مصطفی صلعم کے انتهي • اب حضرت مولانا شیخ عبدالحق دهلوي قدس الله
اسراره نے اسکي شرح مین یون لکھا هی کہ یہہ اشاره بلفظ هذا الرجل یعني یہہ
مرد یا تو بجهت شهرت و حضور آنحضرت صلی الله علیه وسلم کے اذهان و قلوب
مین هی ( جیسا علماے ظاهري کا زعم هی ) یا بالعیان باحضار ذات شریف باین
طور کہ ایک مثال ذات آنحضرت پیش نظر اوس میت کے حاضر لاتے هون اور اشاره
هذا الرجل اوسي مثال شریف کي طرف کرتے هون '

چہارم — شهود برفع حجاب اور بطي الارض یعنے پردے اور حائلون کے اوٹھہ جانے
اور زمین کے سمت جانے سے باین طور کہ آنحضرت صلی الله علیه و سلم اپنے روضۂ
مقدس مین متمکن اور رونق افروز رهین اور پردے اور حجاب جو آپ کے اور اوس
مکان کے درمیان جہان شهود منظور هو حائل هون اُٹھہ جائین اور بُعد مسافت بھي
زمین کے سمت جانے سے باقي نرهے پھر آن حضرت صلی الله علیه و سلم بعین عنایت
اوس موضع سعادت نصیب کو مشرف بملاحظه فرماوین •

اب یہہ چارون صورتین ممکن الوقوع بلکه متوقع الوقوع هین جیسا اسکے دلائل
و شواهد سے جو ابھي مذکور هوتے هین ظاهر هوویگا انشاء الله تعالی مگر تحقیق
اس امرکي کہ ان اقسام مین سے کس قسم کا شهود کس مقام مین هوا کرتا هی محول
بعلم الٰهي هی اسمین کسي کے دم مارنے کي جگہہ نہین هی '

دلیل و مثال قسم اول شهود یعنے شهود روح مع الجسد کي بھي معراج شریف
هی کہ ساري کتب احادیث و سیر اسکي تفصیل سے مملو اور مشحون هین اور یہہ

معراج شریف بجسد نظیف حالت بیداري مین واقع هوا نه خواب مین بروح مجرد * مدارج النبوت مین حضرت مولانا شیخ عبدالحق دهلوي رحمة الله علیه نے فرمایا هی که مذهب صحیح یهي هی اور جمهور علماے صحابه اور تابعین و تبع تابعین اور جو لوگ اونکے بعد هوتے گئے محدثین و مجتهدین و متکلمین و غیرهم از ایمهٔ دین سب کے سب اس پر متفق هین احادیث صحیحه اور روایات صریحه اسپر ناطق هین اب یهان اگرچه تطویل کلام بذکر قصهٔ معراج موجب اطناب داستان هو سکتا هی مگر بنظر ایضاح مقام بالکلیه ترک کرنا بهي مناسب وقت نهین اسلئے کچهه بزبان محض ایجاز بیان هوتا هی یعنے - آنحضرت صلی الله علیه و سلم حالت بیداري مین بجسد شریف پهلے مکهٔ معظمه سے بیت المقدس مین تشریف لے گئے اور مسجد اقصی کے اندر داخل هوئے اور وهان دوگانه ادا فرمایا اور جماعت انبیا از آدم تا عیسی علی نبینا و علیهم السلام نے آن حضرت کي اقتدا فرمائي [ اب اس مقام پر سمجها چاهئے که اداے ارکان نماز بدون روح مع الجسد کے متصور هي نهین هو سکتی هی ] پهر اوسي طرح بجسد مبارک آسمان پر تشریف لے گئے اور بعض انبیا علیهم السلام سے جو آسمانون پر بهي رونق افروز تهے ملاقات فرمائي اور وهان بهي نماز ادا کي اور امامت کي اون انبیا کي جیسا بیت المقدس مین گذرا پهر جب لوٹ آئے آنحضرت صلی الله علیه و سلم معراج شریف سے اور صبح هوئي خبر دیا اپنے لوگون کو پهر بعض ضعیف الایمان نے اوسکي تکذیب کي اور مرتد هوگئے [ اب اس تکذیب اور ارتداد سے بهي ظاهر هی که وه معراج بجسد شریف تها ورنه معراج صرف بروح مقدس کا جسطرح که خواب مین هوتا هی کوئي بهي منکر نهوتا کیونکه وه تو کوئي ایسا امر مستبعد نهین بلکه هر فرد بشر کے لئے بهي متصور هی جیسا اوپر مذکور هو چکا ] اور بعض دوسرون نے احوال و اوصاف تفصیلي بیت المقدس پوچهے پهر آپ نے من و عن ذره ذره سب بیان کئے اور فرمایا آنحضرت صلی الله علیه وسلم نے که بعض حالات

مجھے یاد نرہے تھے اسلئے میں متامل و متردد ہوا کہ فوراً بیت المقدس مجھے دکھلا یا گیا پھر جو کچھہ سوال کرتے گئے میں اوسکا جواب دیتا گیا [ اب علما نے اس مقام میں دو احتمال لکھا هی ایک احتمال یہہ هی کہ بیت المقدس آپکے سامہنے اوٹھالائے جسطرحپر تخت بلقیس کو بیلک طرفة العین حضرت سلیمان علیه السلام کے پاس اوٹھالائے تھے یا صورت مثالیه اوسکي آنحضرت صلعم کے سامهنے حاضر اور متمثل کي گئي جسطرحپر بہشت و دوزخ آنحضرت کے سامهنے متمثل کي گئي حالت نماز میں اور دوسرا احتمال یہہ کہ آنحضرت صلعم اور بیت المقدس کے درمیان جتنے پردے اور حجاب حائل تھے وہ اوٹھہ گئے هون اور بطي الارض مسافت بھي باقي نرهي هو اور دوسري ایک روایت میں مذکور هی کہ فرمایا آنحضرت صلی الله علیه و سلم نے کہ جبرئیل علیه السلام نے بیت المقدس کو حضرت عقیل رضي الله عنه کے مکان کے پاس لارکھا اور میري نظر کے سامہنے کردیا پھر میں اوسے دیکھتا تھا اور جو کچھہ پوچھتے تھے اوسکا جواب دیتا تھا • اب جاے فکروتد بر هی کہ جب بیت المقدس کا اوسکي جگہہ سے اوٹھا کر دوسري جگہہ لے آنا متحقق اور واقع هوا پھر اگر آنحضرت سرور کائنات وشہنشاہ دین کو کرسي عزت اور تخت عظمت پر بٹھاکر بلکہ مع روضہ منورہ اوٹھاکر جس جگہہ مشیت ایزدي مقتضي هو لے آوین اس میں کونسا تعجب اور استبعاد هي حقیقت یہہ هی کہ اس امر کي تصدیق میں هرگز شک اور شبہہ نهوگا مگر اوسي شخص کو جسکو اس روایت نقل بیت المقدس میں بھي شک وتعجب هو اور اسکي تصدیق میں شبہہ کرنے والے کا حال خود ظاهر هی کچھہ بیان کرنے کي ضرورت نہین بلکہ ویسے شخص سے همکو بحث کرنا بھي ضرور نہین کہ وہ لیس منّا میں داخل هی اور یہہ بھي روایت هی کہ آنحضرت صلعم سفر معراج سے مراجعت فرماتے وقت اثناء راہ میں ایک قافلۂ قریش پرسے گذرے آپنے اهل قافله پر سلام کیا اون لوگون نے آپکي آواز لطیف کو پہچانا اور کہا کہ یہہ آواز محمد کي هی

صلّی اللہ علیہ و سلم پھر آئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم قُبیل فجر کے اور خبردی آپنے
قوم کو اس امر کی کہ تمہارے فلانے قافلہ سے اثناے راہ مین ملاقات ہوئی اور فرمایا
آپنے کہ نشانی اوسکی یہہ ھی کہ گذرا مین تمہارے شترون پر کہ فلانی جگہہ سے آتے
تھے اور گم کیا لوگون نے ایک شتر کو پھرڈھونڈھ لایا اوسے فلانے نے اور فلانے روز وہ یہان
پہنچ جائینگے پھر حساب رکھا لوگون نے اوس دن کا اور ویساھی پایا یعنی قریب
نصف النہار اوسی روز معہود کے وہ قافلہ پہنچ گیا اور قصہ آپکے سلام کے سننے اور شتر
کے گم ہونے اور اوس فلانے کا اوسے ڈھونڈھہ لانے کا بعینہ اوسی طرح پر جیسا آپنے
بیان فرمایا تھا کہہ سنائے اب اس روایت سے بھی بخوبی ثابت ہوتا ھی کہ یہہ سیر
معراج آپکا بروح مع الجسد تھا نہ فقط بروح مجرد کما ھوالظاھر علی الذھن السلیم
والطبع المستقیم وان خفی علی الفہم السقیم والعقل الوخیم ؛

قسم دوم وقسم سوم کے شواھد و امثلہ اوپر گذر چکے اب صرف قسم چہارم کی
مثال باقی ھی سو وہ قصۂ حرب مُوتہ ھی اور خلاصہ اوس قصہ کا جیسا تمام کتب
سیر و مغازی مین مذکور ھی یہہ ھی کہ جب مقام مُوتہ مین اھل اسلام بمقابلۂ
کفار لئام لڑنے کھڑے ہوئے اوسوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مسجد شریف
مدینۂ مطیبہ مین بجانب مُوتہ رخ پھیرکے بیٹھے اور قدرت الٰہی نے سارے حجب
حائلہ کو آپکی نظرون سے اوٹھا دیا اور وہ مقام مُوتہ جو بفاصلۂ بعید مدینۂ شریف سے واقع
تھا بطی الارض یعنی زمین کے سمٹ جانے سے آپکے روبرو ہوگیا پھر آنحضرت صلعم اوس
معرکے کو اپنی انکھون سے معاینہ فرماتے اور اصحاب کرام سے ارشاد کرتے تھے کہ زید ابن حارث
رضی اللہ عنہ نے علم اُوٹھایا اور شہید ہوگئے بعد اُسکے جعفر طیار رضی اللہ عنہ نے علم اوٹھایا
اور شہید ہوئے پھر ابن رواحہ رضی اللہ عنہ نے علم لیا اور وہ بھی شہید ہوئے تا آخر قصہ -
اب اگر کوئی کج فہم و ناقص العقل ان تقریرونکو سنکر یہہ کہے کہ ھمنے مانا کہ یہہ ساری قدرت
و قوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حالت حیات مین حاصل تھی مگر بعد آپکے انتقال

فرمانیکے اسکے باقي رهنے پر کیا دلیل هی اوسکا جواب یهه هی که مدار اِس قدرت و قوت کا اوپر ثبوت درجهٔ رسالت اور تحقق رتبهٔ قرب و کرامت کے هی پهر جب یهه مدارج عالیه بعد انتقال کے بهي ثابت هیں البته بے شک و شبهه اور بے ریب و تردد وه قدرت و قوت بهي باقي هی اور تحقیق اس مقام کي یهه هی که اهل ایمان سے خوارق عادات کے ظاهر هونے کا مدار اوپر ثبوت کسي ایک صفت کے انهیں تین صفتون مین سے هی یعنے رسالت و نبوت و ولایت اور ان امور مین حالت حیات سے حالت ممات مین کچهه فرق نهیں هوتا هی یعنے معاذالله که وه مراتب عالیه اور مدارج سامیه جو حالت حیات میں حاصل تهے بعد ممات مسلوب هو جائین پهر جب هرایک صفت کے متصف کا یهه حال هو تو آپکي نسبت که ان تینون صفات عالیه کے موصوف اور اکمل الاکملین و افضل الافضلین اور اکرم الاکرمین و اعظم الاعظمین هین ان خدشات و شبهات کا کیا مقام هی حقیقت تو یهه هی که جس شخص کو آپکي حالت حیات کے خوارق و معجزات کي تصدیق مین تردد هی اوسیکو بعد الموت ایسے معجزات کے صدور کي تصدیق مین بهي تامل هوگا و نعوذ بالله من ذالک - اور بعض مخالفین یون اعتراض کرتے هین که جب احادیث صحیحه سے ثابت هی که آنحضرت صلی الله علیه و سلم قبر شریف میں بجسد نظیف زنده رونق افروز هین اور تاقیام قیامت یون هي قیام فرما اور رونق افزا رهینگے تو اب حضور آنحضرت صلی الله علیه و سلم موضع ماورای قبر شریف مین یا باین طور هوگا که آنحضرت صلی الله علیه و سلم بجسد نظیف قبر شریف سے نکلکر اوس موضع خاص مین رونق افزا هووین اور یهه محض محال هی کیونکه اگر ایسي صورت هوتي تو لا محاله در و دیوار روضهٔ منوره شق هو جاتے حالانکه یهه کبهي وقوع مین نآیا اور کسي نے بهي اِسکي روایت یا حکایت نکي یا اس طور پر هوگا که آپ بروح مجرد اوس محل خاص کو مشرف بحضور فرمائین اور اسمین یهه ایک بڑي قباحت آن پڑتي هی که خواه نخواه انفکاک روح مطهر کا جسد منور سے لازم آتا هی اور

یہي معنے نزع روح کے ھین توگویا معاذالله ھربار کسي محل ماوراے قبر شریف کے رونق افزا ھونے مین کیفیت نزع روح کي طاري ھوا کرتي ھی اور نزع روح کي تکلیف سب پر ظاھر و اشکار ھی اور اس تقدیر مین حضور آنحضرت موضع ماوراے قبرشریف مین تجویز کرني عین آنکے حق مین تکرار نزع روح کي تجویز کرني ھی اور اسکي رکاکت خود ظاھر ھی انتہی - پس اگرچه بنظر شناعت و ابتذال اس اعتراض مہمل کے یہه بهي مثل اور هذیانات لا یعنی کے ھرگز التفات کے قابل نتھا مگر چونکه ایسے اعتراضات اکثر عوام کم سواد کے دلونمین جلد جگہه کرتے ھین اسلئے اسکي شناعت و ابتذال کا واضح کر دینا بہت ضرور ھوا سو یاد کیا چاھئے که اوپر بیان ھو چکا ھی که آپکا قبرشریف کے ماسوا کسي اور موضع کو اپنے حضور پر نورسے مشرف فرمانے کي چار صورتین ھین پہلي صورت حضور روح مع الجسد مگر نه بجسد مکدر عنصري بلکه بجسم مطہر انوري که بسبب غایت لطافت ونورانیت ھرفرد بشرکي بصارت وبینائي اوسکے ادراک سے محض عاري و قاصر ھی اور اسي تقریرکے خاتمه مین یہه بهی مذکور ھوا ھی که آپکے جسم مبارک کي لطافت تو خود حالت حیات مین بهي ظاھرتهي که آپکا سایه نتھا اورجب اس نشأت دنیوي مین که محل ظلمت و کدورت ھی آپکے جسم عنصریکو جو عموماً اجزاے کثیفه سے مرکب ھوا کرتا ھی اسقدر لطافت حاصل تهي پھرجب آپنے اس جسم ظلماني مکدر کوچھوڑ کر بجسم نوراني مطہر اوس عالم نظیف مین انتقال فرمایا اوس وقت وہ جسم مطہر کتنا اصفی والطف اور کسقدر اجلی وانظف ھوا ھوگا یہه کہاجاسکتا ھی که وہ جسم نوراني اجسام ملائک عظام سے بهي بمدارج الطف اور انظف اور انور و ابہر ھوگا اور جب جسم ملائک بسبب اپني خفت اور لطافت کے ھر جسم اور ھر شي کے اندر داخل ھوسکتا ھی تو آپکے جسم الطف وانظف کے دیوار روضه منوره سے گذر جانے مین کونسي جگہه تامل اور تردد کي ھی ایسے معترض کو تو عذاب قبر پر بهي شبہه ھوسکتا ھی کیونکه آخر عذاب کرنے کے لئے ملائک موکل عذاب کا قبر مین

آنا جانا ضرور هی حالانکه کسي نے آجتلک کسي کافر و مشرک کي قبر کو بهي شق هوتے نهین دیکها پهر اوسمین فرشتے عذاب کے کیونکر آئے گئے اور کیونکر اوسپر عذاب قبر هوا اور اگر معترض کو آپکے جسم شریف کي لطافت و نظافت هی پر اعتقاد نهو اور اوس جسم لطیف نوراني کو اپنے جسم کثیف ظلماني پر قیاس کرتا هو تو اسکا جواب هي نهین اور وه قابل خطاب هي نهین بلکه وه همارے مرحلے سے خارج هی فنعوذ بالله منه و من ذریاته - اور یهه بهي اوپر گذر چکا هی که شهود روح مجرد آپکا مثل خواب کے هوا کرتا هی یعنے جیسا که آپ اکثر حالت حیات مین بهي بعالم رویا یعنے خواب کي حالت مین تمام عالم ملکوت مین تعرج و تفرج فرماتے اور کبهي بهشت اور کبهي اور کسي مقام کي سیر کرتے تهے اوسي طرح اب بهي بروح مجرد مثل حالت خواب اور رویا کے جس مقام کو چاهتے مشرف بحضور فرماتے هین مگر معترض نے اپني غایت جهالت و ناداني اور سفاهت و غلط فهمي سے اس شهود روح مجرد کو شهود بنزع روح سمجها اور کیسي کیسي بے ادبي اور گستاخیونکا مصدر بنا نعوذ بالله من الجهل والغوایة - اور بعضون کو اس مقام مین یهه بهي خدشه هوتا هی که جب آن واحد مین مجالس متعددهٔ ذکر میلاد برکت و سعادت بنیاد اما کن مختلفه مین منعقد هووین اوسوقت حضور آنحضرت صلی الله علیه و سلم کا بذات واحد و بآن واحد اون ساري مجلسون مین کیونکر هوسکتا هی اوسکا جواب اولا - یهه هی که هم صرف یهي کهتے هین که حضور آنحضرت کا کسي ایک مجلس ذکر میلاد شریف مین جسکو لیاقت و قابلیت آپکے حضور اور مقبولیت کي حاصل هو جائز هی اور وه بهي تمام اوقات مجلس کے کسي ایک وقت خاص مین نه یهه که حضور آپکا ساري مجالس مولود مین ابتدا سے لے انتها تک واجب هی تو اب یهه بهي هوسکتا هی که آپ ایک هي مجلس کو مشرف فرمائین اور باقي مجالس محروم رهٔ جائین اور یهه بهي ممکن هی که ایک لحظه ایک مجلس مین اور دوسرے

لمحه دوسري مجلس مين رونق افروز هون اور ثانيا - يهه كه هم اوپر بيان كرچكے هين كه حضور آپكا چار طريقے پر ممكن هي ايك اونمين سے شهود برفع حجاب اور بطي الارض هي يعني پردے اور حائلونكے اوٹهه جانے اور زمين كے سمت جانے سے يعني آنحضرت صلي الله عليه و سلم اپنے روضه مقدس مين متمكن اور رونق افروز رهين اور پردے و حجاب جو آپكے اور اوس مكانكے درميان جهان شهود و حضور منظور هو حائل هون اوٹهه جائين اور بُعد مسافت بهي زمين كے سمت جانے سے باقي نرهے اور آنحضرت صلي الله عليه و سلم بعين عنايت اوس مجلس سعادت نصيب كو مشرف بملاحظه فرماوين پهر اس صورتمين تو ممكن هي كه آنحضرت صلي الله و سلم اپنے روضهٔ منوره مين متمكن اور رونق بخش رهين اور ايكهي آن مين ساري مجالس متعدده اور اماكن مختلفه آپكے سعادت مشاهده اوركرامت ملاحظه سے مشرف اور مسعود هوجائين ثالثًا - يهه كه اگرچه وجود ذات واحد بآن واحد امكنهٔ متعدده مين بعقل قاصر اور فهم ظاهر مستبعد اور محال هي ليكن درحقيقت بنظر كرامات اوليا يهه امر محال محض آسان اور ممكن الوقوع هي بلكه سيكڑون شواهد اسكے جو اولياء كرام سے وقوع مين آئے هين موجود هين جيسا كه حضرت مولانا عبد الرحمن جامي قدس الله سره السامي نے اپني كتاب نفحات الانس مين اوسكي تصريح فرمائي هي اورجب آپكے غلامان درگاه اور خادمان بارگاه سے ايسے سيكڑون كرامات اور خوارق عادات صادر هوئے هون جيسا كتاب نفحات الانس اور تذكرة الاوليا اور سفينة الاوليا اور شواهد النبوة اور مدارج النبوة و غيره سے بخوبي ثابت هي تو آنحضرت صلي الله عليه و سلم سے كه تينون مدارج عليه رسالت و نبوت و ولايت كے جامع بلكه هر هر درجه مين افضل و اكمل هين اسكے صادر هونے مين كونسے تامل و تعجب كي جگهه هي اب هم يهان ايسي دو روايتين ايراد كرتے هيں جو صراحةً اِس امر پر دلالت كرتي هيں كه آنحضرت صلي الله عليه وسلم بعد انتقال فرمانے اِس عالم حسّي سے جس جگهه چاهين

بحکم آلهي بذات شریف مع جسد نظیف رونق افروز هوسکتے هین اوسي طرح جیسے حالت حیات میں هرجگهه تشریف فرما هوتے تهے پهلي روایت کوحضرت شیخ عبدالحق دهلوي رحمة الله علیه نے اپني کتاب ماثبت بالسنة میں جامع الاصول سے بسند ترمذي نقل فرمایا هی عن سلمیٰ امرأة من الانصار قالت دخلتُ علی ام سلمة رضي الله عنها و هي تبکي فقلت مایبکیك قالت رایت الآن رسول الله صلی الله علیه وسلم فی المنام علیٰ رأسه و لحیته التراب و هو یبکي فقلت مالک یا رسول الله قال شهدت قتل الحسین آنفا * روایت هی سلمیٰ سے جو ایك عورت انصار میں سے تهي کہا اوسنے که حاضر هوئي میں جناب میں ام المؤمنین حضرت ام سلمه رضي الله عنها کے جس حال میں که حضرت ام المؤمنین رورهین تهین پهر کہا میںنے کونسي چیز رولاتي هی آپکو فرمایا حضرت ام المومنین نے دیکھا میں نے اسي وقت رسول اللهصلی الله علیه وسلم کو خواب میں که آپکے سرمبارک اور ریش مقدس پرگرد و غبار پڑے هین اور آپ روتے هین پهر کہا میں نےکیا حال هی آپکا یا رسول الله فرمایا حاضر هوامیں ابهي مقتل حسین پر رضي الله عنه اور دوسري روایت کو حضرت جلال الدین سیوطي رحمة الله علیه نے اپني کتاب تاریخ الخلفا میں بیهقي کے دلائل النبوة سے نقل کي هی عن ابن عباس رضي الله عنه قال رایت رسول الله صلي الله علیه وسلم نصف النهار اشعث اغبر و بیده قارورة فیها دم فقلت بابي انت و امي یا رسول الله ماهذا قال دم الحسین و اصحابه لم ازل التقطه منذ الیوم فاحصی ذلک الیوم فوجد وه قتل یومئذ * روایت هی ابن عباس رضي الله عنه سے فرمایا انهون نے دیکھا میں نے رسول الله صلی الله علیه وسلم کو ( یعنے خواب میں ) دو پہر کے وقت ژولیده مو اور غبار آلود اور آپکے دست مبارک میں ایك شیشه خون سے بهرا هوا پهر کہا میں نے (فدا هون آپ پرمیرے باپ اور ما) اے رسول خدا یهه کیا هی فرمایا آپنے یهه خون هی حسین کا اور اونکے اصحاب کا رضي الله عنهم اجمعین برابر جمع کرتا رہا میں

اوسکو آجکے دن پھر حساب کیا گیا وہ دن تو پایا لوگون نے کہ اوسي دن قتل کئے گئے
تھے حضرت حسین رضي الله عنه پس اب ان دونون روایتونسے جنکا حاصل ایکہي ہی
چند فائدے نکلے اول یہہ کہ حادثات دنیا اور حالات اهل دنیا آنحضرت صلی الله علیه
وسلم پر منکشف ہوا کرتے ہین جسطرح خداوند تعالی کو منظور ہو خواہ آپکے اوسمین
تشریف لانےسے یا باعلام آلهي پھر اعلام الهي بلا واسطه ہو یا بواسطه خواہ بذریعۂ الہام یا
برفع حجاب یعنی پردونکے اٹھہ جانے سے جیسا حالت حیات مین ہوا کرتا تھا دوسرا
یہہ کہ الله تعالی نے آنحضرت صلی الله علیه وسلم کو اسقدر قدرت بخشي ہی کہ
آپ بذات شریف ساتھہ جسد منیف کے جسوقت جس جگہہ چاہیں اور قصد
فرماوین تشریف لیجائین اور رونق افروز ہووین کیونکہ غبار آلود ہونا چہرۂ شریف کا
گرد پڑنا سرو ریش مبارك پر رونا اور آنسو بہانا صاف دلایل بیّن و واضح ہیں اس
امر پر کہ حضور آپکا مقتل پر اپنے قرة العین حضرت حسین رضي الله عنه فی الکونین
کے ساتھہ جسد شریف کے تھا تیسرا یہہ ہی کہ جائز ہی کہ آنحضرت صلی الله
علیه و سلم اپنے دوستون اور محبونکي موت کے وقت وہان تشریف قدوم آرزاني
فرماوین جیسا حالت حیات مین تشریف فرما ہوا کرتے شرح الصدور اور
دوسری کتب معتمده مین لکھا ہی کہ ارواح مومنین اونکے اقربا کے مرتے وقت حاضر
ہوتے ہین چوتھا یہہ کہ آنحضرت صلی الله علیه وسلم بعد مطلع ہونے اوپر کسي
حادثۂ جانکاہ کے جو آپکے دوستون اور محبونکو پہنچے غمگین اور ملول ہوتے ہین
جیسا حالت حیات مین ہوا کرتے افسوس ہی اوپر قاتلان جگر گوشۂ حضرت خاتم
المرسلین رحمة للعالمین شفیع و مشفع یوم الدین کے اور افسوس ہی معین و مددگارون
پر اون قاتلونکے اور اونکے حکم دینے والون پر کہ کیونکر بعد اس جسارت پر شقاوت کے
پھر آپہي کي شفاعت کے امیدوار ہین و نعم ماقیل في هذا المعني * شعر *

أَتَرْجُو أُمَّةٌ قَتَلَتْ حُسَيْنًا * شَفَاعَةَ جَدِّهِ يَوْمَ الْحِسَابِ *

بیت

• از خصم توان رست بتائید شفیع • آنجا که شود خصم شفیعت چه شود •

پانچوان یہہ کہ جائز ہي کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کسي ایسي مصیبت کي خبر جو آپکے کسي حبیب و قریب کو پہنچے اوسکے کسي دوسرے مخلص کو بطور تعزیت کے ارشاد فرماوین جیسا کہ یہہ خبر مصیبت اثر شہادت حضرت حسین رضي اللہ عنہ کي حضرت ام المؤمنین ام سلمہ رضي اللہ عنہا اور حضرت ابن عباس رضي اللہ عنہ کو کہ یہہ دونون حضرت حسین رضي اللہ عنہ سے کمال الفت و محبت رکہتے اور ہمیشہ آنکي شہادت سے ترسان اور پرسان رہتے تہے پہنچایا • چہتّہا یہہ کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اوپر قضاے مبرم کے واقف ہوتے ہیں تسلیم اور رضا اختیار کرتے اور اوسکے وقوع کے وقت صبر و شکیبائي فرماتے ہین جیسا کہ حالت حیات مین فرمایا کرتے •

پس اب ان روایات اور ان وجوہات سے واضح اور لائح ہوا کہ حیات و ممات حق مین اوس قبلۂ حاجات اور مرجع مرادات کے جمیع صفات و کمالات اور صدور معجزات اور وقوع خوارق عادات اور ترحمات و تلطفات مین مساوي الدرجات ہي اب ایک اور دوسري روایت جو اوپر کي روایتون اور تقریرونکو بڑي تائید بخشتي ہی بیان کي جاتي ہي کتاب بہجة الاسرار مین ایسي سندون سے کہ اونمین دو سے زائد وسائط نہین ہین یہہ روایت لکہي ہي کہ ایک دن حضرت غوث الثقلین شیخ محي الدین عبد القادر جیلاني قدس اللہ اسرارہ کرسي عظمت و جلالت پر بیٹہے وعظ فرما رہے تہے اور قریب دس ہزار آدمیون کے مجلس وعظ مین حاضر تہے اور شیخ علی ابن ہیتي پاے کرسي بیٹہے تہے کہ یکایک شیخ علی موصوف کو ایک نیند سي طاری ہوئي پس حضرت غوث الاعظم نے بخطاب قوم فرمایا اسکتوا یعنے چپ ہو جاو فورا سبکے سب چپ ہو گئے پہر اوتر آئے حضرت ممدوح کرسي وعظ سے اور شیخ علی

موصوف کے سامھنے با ادب کھڑے ھو کر اونکي طرف دیکھنے لگے پھر جب بیدار ھئے شیخ علی موصوف فرمایا اونکو حضرت غوث الاعظم نے دیکھا تمنے آنحضرت صلی اللہو علیہ وسلم کو خواب میں کہا شیخ موصوف نے ھاں دیکھا فرمایا حضرت غوث نے اسي لئے ادب کیا ھمنے اور آکھڑے ھوئے تمھارے سامھنے پھر پوچھا حضرت غوث نے کس چیز کي وصیت فرمائي تمکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا آپکي مجلس کي ملازمت کرنے کي - شیخ علی کہتے ھیں کہ جو کچھہ میں نے خواب میں دیکھا حضرت غوث نے وہ سب بیداري میں مشاھدہ فرمایا انتھی من الشرح الدھلوي ادب یہہ قصہ حضرت غوث الاعظم اور شیخ علي هیئتي کا صاف دلالت کرتا ھی اسبات پر کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شیخ علی موصوف کو اوسکے خواب میں بذات شریف و بجسد لطیف اپنا دیدار سعادت آثار بخشا اور اپني ملازمت با برکت و سعادت سے مشرف اور ممتاز فرمایا کیونکہ اگر یہہ بات نہوتي تو حضرت غوث کا اتنا ادب اور اتنا اکرام اور وہ سکوت و قیام کیوں اور کسلئے تھا فتدبروا و تفکروا اور اسي طرح بعض دوسرے عرفانے محافل قدسي مشاکل ذکر میلاد برکت و سعادت بنیاد میں بھي آنحضرت صلی اللہ علیہ و سلم کو بچشم ظاھري مشاھدہ کیا ھی جیسا کہ مولوي محمد سعید ولد قاضي القضاۃ مدراس مولوي محمد صبغۃ اللہ الشافعي سلمہما اللہ تعالی نے اپنے اوس رسالے میں جسکو انھوں نے باثبات عمل مولد شریف اور رد اقوال منکران میلاد عموما اور ابطال اسناد مولوي الھداد خصوصا تحریرات اخبار نامہ دوربین پر ابتنا کرکے تالیف کیا ھی اور وہ رسالہ سنہ ۱۲۷۶ ع میں شہر مدراس کے مطبع رحماني صبح صادق میں چھپ گیا ھی اور شہر کلکتہ میں بھي اکثر نسخے اوسکے پھنچ گئے ھیں یہہ لکھا ھی کہ سید جلیل یوسف بن محمد المطاح الاھدل نے جو مکۂ معظمہ کے فحول علماے متاخرین میں سے ھیں یہہ ارقام فرمایاھی لامانع من حضور روحہ الشریف اومثال

۲۰۲۰

ذاته فقد صحح ائمة من العلماء و جود المثال و قد ذکر العلامة السيوطي في کتابه شرح الصدور ان ذلك صحيح الی قوله و اما مشاهدة حضوره صلی الله عليه وسلم فقد اخبرني الثقاة من اهل الصلاح انهم شاهدوه صلی الله عليه وسلم مرارا عند قرأة المولد الشريف و عند ختم القرآن و بعض الاحاديث و قد اشتهر حضور روحه صلی الله عليه وسلم عند انشاد القصيدة المشهورة بقصيدة السيد ابی جعفر و هي مشهورة الفضل و البرکة انتهی خلاصه مطلب اس عبارت کا يهه هی که آپکي روح شريف يا مثال ذات منيف کے موضع ماسوائے قبر شريف ميں رونق افروز هونے کي کوئي شی مانع نهيں يعنے حضور آپکا جهاں آپکو منظور هو ممکن الوقوع هی اور صحيح رکها هی اسکو ( يعنے اعتقاد امکان حضور کو ) ائمة علمانے اور علامه جلال الدين سيوطي نے اپني کتاب شرح الصدور ميں ذکر فرمايا هی که يهه صحيح هی يهاں تك که يهه لکها هی که درباب مشاهدهٔ حضور آنحضرت صلی الله عليه وسلم خبر دي مجهکو بهت سے ثقات اهل صلاح نے که بارها مشاهده کيا هی اونلوگوں نے آنحضرت صلی الله عليه وسلم کو مولد شريف کے پڑهتے وقت اور قرآن شريف کے ختم کرتے وقت اور بعض احاديث کے پڑهتے پڑهاتے وقت اور سيد ابوجعفر رحمة الله عليه کے قصيدهٔ مشهورة الفضل والبرکة کے پڑهتے وقت تو آپکي روح شريف کا تشريف لانا بهت هی مشهور هی آب اعتقاد کرنا کسي مسلمان کا باين طور که آنحضرت صلی الله عليه وسلم بذات شريف۔ خواه بجسد لطيف يا بمجرد روح نظيف يا بمثال منيف کسي ايك مجلس ميں مجالس ميلاد شريف کے ساعات قرأت مولد شريف کے کسي ايک جزؤ ميں بشرط قابليت و مقبوليت اوس مجلس کے رونق افزا هوتے اور اهل مجلس کو سرفراز فرماتے هيں بيشك و شبهه درست هی اور اسيطرح اذعان اسبات کا که اميد هی که حق سبحانه تعالی اپنے فضل و کرم سے پردے اور حائلوں کو اوٹها ديوے اور زمين بهي بحکم آلهی سمٹ جاوے اور آنحضرت صلی الله عليه وسلم کو کسي ايك مجلس مولد

شریف کي طرف متوجه کر دے پھر آنحضرت بعین عنایت اور بنظر رافت
و شفقت اوس محفل کو ملاحظه فرماوین اور حاضرین مجلس کو باین سعادت
عظمی اور شرافت کبری مسعود ومشرف فرماوین لاریب حق اور ثابت هی
پس جب رونق افزائی آنحضرت باحتمال غالب ثابت هوئي تو اب علماے کرام
وفقہاے عظام نے ایک جزء خاص کو ساعات قرأت مولد شریف کے واسطے قیام بغرض
اعظام و اکرام کے مقرر فرمایا اور چونکه بیشتر تشریف بخشی حضرت بوقت ذکر
ولادت سراسر برکت و سعادت کے وقوع مین آئي هی اسلئے برعایت الحکم بالغالب
کے علی العموم اوسي وقت خاص کو واسطے قیام کے تجویز فرمایا چنانچه یهی تجویز
حرمین شریفین اور جمیع بلاد اسلام مین معمول به اورجاري هی اب کسي مخالف
و معاند کا محض ازراه عناد جبلی کے اس خلاف پر اصرار و استبداد کرنا سواے
گستاخي وبے ادبي بحضرت رسالت مآب کے اور کیا هو سکتا هی اعاذ نا الله وسائر
المسلمین عن امثال هذه الجسارة والاقدام با ساءة الادب الی حضرة سید الانام
صاحب الکوثر و المقام و وفقنا بافداء نفوسنا و اهداء ارواحنا بتعظیمه علیه الصلوة
و السلام الی یوم البعث و القیام اب باقي رها اعتقاد بعض عوام کالانعام کا باین
کیفیت که آنحضرت صلی الله علیه وسلم هر مجلس مولود شریف مین تشریف لاتے
هین سو یهه اعتقاد البته بلا دلیل اور هرگز قابل اعتماد اور لائق اعتبار نهین هی بلکه
اوس عقیدے کو خطا اور غلط سمجھنا چاهئے اور اسکے قائلین کو گستاخ و بے ادب کهنا
چاهئے کیونکه بعض مجلسین تو همارے جانے کي بھي قابلیت نهین رکھتین پھر کیونکر
حضرت رسالت ماب کي تشریف فرمائي کي لایق هونگي مگر اونکے زعم باطل کو
بھي مثل مخالفین کے شرک نسمجھنا چاهئے کیونکه شرک کے معنے شرعا یهه هین که
کسي دوسرے کو ذات واجب تعالی کا شریک کرد اننا جیسا گبر و آتش پرستون کا
عقیده هی که وه دو شخص واجب الوجود کو بالتشارک خالق اشیا سمجھتے هین اور

ایک کو یزدان یعنی خالق خیر اور دوسرے کو اهرمن یعنی خالق شر کہتے هین یا
کسي دوسرے کو صفات مختصه باري تعالی مین شریک سمجهنا جیسا هندؤن کا اعتقاد
هی کہ وہ اپنے دیوتاؤن مین سے کسي کو خالق اور کسي کو رازق اور کسیکو پاني برسانے
والا اور کسیکو لڑکا دینے والا اور کسیکو مارنے والا اور کسي کو جلانے والا اسي طرح ایک ایک
کو ایک ایک صفت مختص باري تعالی مین شریک سمجھتے هین - سو اس زعم مذکور
مین ان دونون صورتون مین سے کوئي صورت پائي نهین جاتي اور اسي طرح اعتقاد کرنا
اس امر کا کہ روح پر فتوح آنحضرت صلی الله علیه وسلم هر مکان مین زمین و اسمان اور
مابین اون دونون کے هر زمانے وهر آن مین همیشه موجود اور حاضر هی یهه اعتقاد بهي
باطل اور نامقبول هی - همنے تو کبهي ایسا اعتقاد کسي مسلمان سے سنا بهي نهین - ولوفرضنا
اگر کوئي جاهل ایسا اعتقاد باطل رکهتا بهي هو تو علماے دیندار پر واجب هی کہ هرطرح
وعظ ونصیحت سے اس عقیده فاسده کو اوسکے دل سے دور کرین نه یهه کہ عمل مولد شریف
کو قبیح اور مکروه کهنے لگین کیونکه اس اعتقاد بے بنیاد کو عمل مولد شریف کے ساتهه
کونسا تعلق اور کیا مناسبت هی اسکي صورت تو بعینها و یسي هي هی کہ ایک جاهل
به نسبت کعبه معظمه کے باعتبار لفظ بیت الله کے یهه زعم کرے کہ کعبه خدا کے رهنے
کا گهر هی اور خدا اسکے اندر موجود هی تواب هم پوچهتے هین کہ آیا اوس جاهل
کو اس اعتقاد سے باز رکها چاهئے یا نعوذ بالله کعبه کو ڈها دینے کي فکر کرني چاهئے
اللهم وفّقنا بجاه محمد علیه الصلوة والسلام باجراء هذ العمل الخیر عمل المولد
الشریف عاما بعد عام و ایدنا بابطال الا قاویل اللاغیة التي اشاعها بعض
من الفرق الخاطیة و اهد اللهم تلک الفرق الی المنهج القویم والصراط المستقیم
وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمین والصلواة والسلام علی خاتم المرسلین
و علی آله واصحابه اجمعین الی یوم الدین *

## Patron.

The Hon'ble Cecil Beadon,
*Lieutenant-Governor of Bengal.*

---

## President

*Of the Society and of the Committee of Management.*
Maulvie Mahomed Wujeeh.

---

## Vice-Presidents.

Kazee Abdool Barree,
and
Moulvie Hafiz Ajeeb Ahmud.

---

*Members of the Committee of Management.*

Moonshee Ameer Ally Khan Bahadoor.
Moulvie Syud Azumooddeen Hussun Khan Bahadoor
Moulvie Abbass Ally Khan.
Moonshee Hubeebool Hussun.
Moonshee Sufdur Ally Khan.
Nakhoda Hussun Ibraheem Bin Jouhur.
Moulvie Mahomed Abdoor Rowoof
Moulvie Dulleelooddeen Ahmud Khan Bahadoor.
Moulvie Abdool Hukeem.
Moulvie Abdool Huck.

---

*Secretary of the Society and Member and Secretary of the Committ of Management.*

Moulvie Abdool Luteef Khan Bahadoor.

No. 1.

# A DISCOURSE

IN OORDOO

ON

## THE CELEBRATION OF THE CEREMONY OF

## MOULUD-I-SHUREEF

OR THE

# PUBLIC RECITAL OF THE LIFE OF THE PROPHET

*(Being an Abridgment of a Pamphlet by Moulvie Mahomed Wujeeh.)*

DELIVERED

BY

Moulvie Abdool Hukeem,

AT THE SECOND AND THIRD MONTHLY MEETINGS OF THE

MAHOMEDAN LITERARY SOCIETY

HELD AT THE RESIDENCE OF

MOULVIE ABDOOL LUTEEF KHAN BAHADOOR,

*On the* 13*th May and* 15*th June*, 1863.

Published by the Mahomedan Literary Society.

CALCUTTA:

PRINTED AT THE BAPTIST MISSION PRESS.

1865.

*THE CALCUTTA MAHOMEDAN LITERARY SOCIETY—First Year.*

No. 1.

# A DISCOURSE

IN OORDOO

ON

THE CELEBRATION OF THE CEREMONY OF

**MOULUD-I-SHUREEF**

OR THE

# PUBLIC RECITAL OF THE LIFE OF THE PROPHET

*(Being an Abridgment of a Pamphlet by Moulvie Mahomed Wajeeh.)*

DELIVERED

BY

Moulvie Abdool Hukeem,

AT THE SECOND AND THIRD MONTHLY MEETINGS OF THE MAHOMEDAN LITERARY SOCIETY

HELD AT THE RESIDENCE OF

MOULVIE ABDOOL LUTEEF KHAN BAHADOOR,

*On the* 13*th May and* 15*th June*, 1863.

**Published by the Mahomedan Literary Society.**

CALCUTTA:

PRINTED AT THE BAPTIST MISSION PRESS.

1865.